# اصلِ مرادِ حاضری اس پاک در کی ہے



تصنیف
فضیلۃ الشیخ محمود سعید ممدوح دبی

ترجمہ
علامہ ممتاز احمد سدیدی

مرکزِ تحقیقاتِ اسلامیہ

205 شادمان، لاہور فون: 7580004




نام کتاب .................. الاعلام باستحباب شد الرحل لزیارۃ خیر الانام

مصنّف .................. فضیلۃ الشیخ محمود سعید ممدوح

ترجمہ بعنوان.................. اصل مراد حاضری اس پاک در کی ہے

مترجم .................. علامہ ممتاز احمد سدیدی

پیش لفظ.................. مفتی محمد خاں قادری

بار .................. اوّل

تعداد .................. ایکہزار

اشاعت .................. مئی ۱۹۹۵ء

خوشنویس .................. سیّد قمر الحسن ضیغم قادری

مطبع .................. الحمد الرشید پرنٹرز، لاہور

طابع .................. سہیل لطیف

قیمت ......... روپے


# فہرست

# پیش لفظ

مفتی محمد خاں قادری

اللہ تعالیٰ کا ارشادِ گرامی ہے:

وَلَوْ اَنَّهُمْ اِذْ ظَّلَمُوْا اَنْفُسَهُمْ جَآءُوْكَ فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰهَ وَاسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُوْلُ لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِيْمًا۔

(النساء)

اگر لوگ اپنی جانوں پر ظلم کر لیں تو وہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے پاس آئیں پھر وہ اللہ سے معافی مانگیں اور رسول ان کے لیے سفارش کرے تو وہ اللہ کو توبہ قبول کرنیوالا اور رحم فرمانے والا پائیں گے۔

اس آیت سے واضح ہے کہ زیارتِ نبوی ہر شخص کے لیے فضیلت کا درجہ رکھتی ہے خواہ وہ قریب کا رہنے والا ہو یا دور کا۔

اور یہ حکم صرف آپ کی ظاہری حیات کے ساتھ ہی مخصوص نہیں بلکہ بعد از وصال بھی قائم و دائم ہے۔ تمام امتِ مسلمہ نے اس سے یہی سمجھا اور اسی پر عمل پیرا ہوتے ہوئے ہمیشہ بارگاہِ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں حاضری دیتی رہی۔ صحابہ سے لے کر آج تک ہر دور کے لاکھوں اہلِ علم و تقویٰ کا یہ معمول ہے لیکن بعض بدقسمت لوگ اس عمل کو پسند نہیں کرتے۔ کبھی کہتے ہیں کہ مذکورہ آیت صرف آپ کی ظاہری حیات کے ساتھ مخصوص۔ کبھی حدیث لاتشد الرحال سے استدلال کرتے

ہوتے کہتے ہیں کہ آپ کی بارگاہِ اقدس کے قصد سے نعوذ باللہ سفر نہیں کرنا چاہیئے۔ اس دور میں یہی باتیں شیخ محمد بن صالح العثیمین اور شیخ صالح الفوزان نے تحریر کیں۔ جس کے رد کے لیے ہمارے دور کے عظیم محدث فضیلۃ الشیخ محمود سعید ممدوح نے " الاعلام باستحباب شد الرحال لزیارۃ خیر الانام " تحریر فرمایا جس میں مذکورہ شیوخ کی ایک ایک بات کا متعدد علمی و ثقہ دلائل سے رد فرمایا:

اسی موضوع پر آپ کی ایک کتاب " رفع المنارۃ لتخریج احادیث التوسل والزیارۃ " بھی ہے جس کا ذکر اس کتابچہ میں متعدد مقامات پر آیا ہے۔

اس رسالہ اور مصنف کے بارے میں فضیلۃ الشیخ عیسٰی بن عبد اللہ بن مانع الحمیری (مدیر عام دائرۃ الاوقاف والشوون الاسلامیہ دبئی) تقدیم میں لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| وھذہ رسالہ جلیلۃ | یہ محدث فاضل محمود سعید ممدوح |
| للمحدث الفاضل محمود | کا عظیم رسالہ ہے۔ اللہ تعالیٰ انہیں |
| سعید ممدوح جزاہ | اسلام اور مسلمانوں کی طرف سے |
| اللہ من الاسلام والمسلمین | جزائے خیر دے کیونکہ انہوں نے |
| خیر الجزاء بما ینافح | اس سے سنّتِ مطہرہ کا دفاع کیا |
| من السنۃ المطھرۃ اسماھا | ہے اس کا نام انہوں نے (الاعلام |
| (الاعلام باستحباب شد | باستحباب شد الرحال لزیارۃ خیر الانام |
| الرحال لزیارۃ خیر الانام | علیہ افضل الصلاۃ والسلام) رکھا ہے |
| علیہ افضل الصلاۃ والسلام) | اس میں انہوں نے اس موضوع پر |
| جمع فیھا خلاصۃ ما قیل | دلائل کا خلاصہ بیان کر دیا ہے تاکہ |



| | |
|---|---|
| فی ھذا المقام وادلی بدلوہ | اللہ کے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کی رضا |
| لیرضی حبیبہ رسول اللہ | نصیب ہو۔ مومنوں کے دل سے |
| صلی اللہ علیہ وسلم و | اس شفا پائیں اور منکرین اور مکابرین |
| یشفی بھا قلوب قوم مومنین | کے دل حجتِ قاہرہ اور براہینِ ساطعہ |
| ویھدی بھا قلوب المنکرین | سے ہدایت پائیں۔ |
| والمکابرین بالحجۃ الدامغۃ | |
| والبراھین الساطعۃ۔ (تقدیم للاعلام) | |

شیخ ناصر الدین البانی نے حدیث پر جو کام کیا اس میں جابجا تضادات کی نشاندہی مختلف اہلِ علم نے کی ہے۔ اس سلسلہ میں یہاں شیخ حسن بن علی السقاف کا کام۔ " تناقضات الالبانی الواضحات فیما وقع لہ فی تصحیح الاحادیث و تضعیفھا من اخطا و غلطات " قابلِ ذکر ہے وہاں شیخ محمود سعید ممدوح کا کام بصورت " تنبیہ المسلم الی تعدی الالبانی علی صحیح مسلم " نہایت ہی قابلِ داد و تحسین ہے۔

مقدمہ میں اس کتاب کی غرض و غایت یوں تحریر کرتے ہیں:

| | |
|---|---|
| فقد وقفت علی کلام الشیخ | میں شیخ البانی کے ایسے کلام پر آگاہ |
| الالبانی ضعف فیہ جملۃ | ہوا جس میں انہوں نے صحیح مسلم کی |
| من الاحادیث التی فی (صحیح | متعدد احادیث کو ضعیف قرار دیتے |
| مسلم) فتکلم علیھا بما یؤکد | ہوئے ایسی گفتگو کی جس سے امام مسلم کا |
| خطاہ ویثبت خروجہ | کا خاطی ہونا اور ان اصولوں سے |
| علی ما قررہ العلماء من صحتھا | نکلنا لازم آتا ہے جو علماء کے ہاں |
| وتلقیھا القبول المفید | مسلّم اور مقبول ہیں۔ ان کا کلام |

للعلم وكلامه يدعو الى التشكيك فى صحيح الامام مسلم وفيه من الاعراب والمخالفة والتعقيب على المتقدمين ما يوهم المغترين به انه استدرك على الائمة المتقدمين كالبخارى ومسلم فضلاً من المتاخرين ——

وقد رأيت ان السكوت على هذا التعدى غير مقبول ويلحق العارف به الاثم لذلك كتبت هذه (التنبيه) ادفع به بعون الله تعالى كل تعديه على صحيح مسلم وقد سميته تنبيه المسلم الى تعدى الالبانى على صحيح مسلم۔

(تنبيه المسلم ۷-۸)

صحیح امام مسلم کے بارے میں تشکیک کی دعوت دیتا ہے اور اس میں ایسی مخالفت اعراب اور متقدمین پر تعقیب ہے جو دھوکہ دینے والوں کو موقعہ فراہم کر رہی ہے کہ انہوں نے بخاری و مسلم جیسے متقدمین کی کمی کا ازالہ کیا ہے۔ متاخرین تو کسی کھاتے میں نہیں ——

تو میں نے محسوس کیا کہ اس زیادتی پر خاموش رہنا جائز نہیں۔ اس سے آگاہ ہونے کے باوجود رد نہ کرنا گناہ کا ذریعہ ہے لہٰذا میں نے اللہ کی توفیق سے البانی کی زیادتیوں پر لکھا ہے اور اس کا نام "تنبیہ المسلم علی تعدی الالبانی علی صحیح مسلم" رکھا ہے۔

اس کتاب کے مطالعہ سے اس بات کا خوب اندازہ ہو جاتا ہے کہ شیخ موصوف کی علم حدیث اور اصولِ حدیث پر کتنی نظر ہے؟



دار البصائر دمشق سے عظیم محدث السید احمد بن محمد بن الصدیق الغماری المتوفی ۱۳۸۰ کی تالیف "تبیین البلہ ممن انکر وجود حدیث ومن لغا فلا جمعة له" ۱۴۰۲ء میں شائع ہوئی۔ اس کی ابتداء میں مصنف کے حالات شیخ محمود سعید ممدوح نے تحریر کئے ہیں۔ آخری حاشیہ میں فرماتے ہیں:

اختصرت هذه الترجمة من "تشنيف الاسماع الرواية والسماع" ذكرت فيه ترجمة مائتى شيخ من مشائخ شيخنا العلامه سند العصر محمد ياسين الفادانى المكى۔ (تبيين البله ۱۲)

میں نے یہ حالات تشنیف الاسماع الروایۃ والسماع سے اختصار کے ساتھ بیان کیے ہیں جس میں میں نے اپنے استاذ علامہ سند العصر محمد یاسین الفادانی المکی کے دو سو اساتذہ کا تذکرہ کیا ہے۔

## "الاعلام" کا اردو ترجمہ

فضیلۃ الشیخ السید یوسف ہاشم الرفاعی زید مجدہ سابق وزیر اوقاف کویت جون ۹۴ء میں پاکستان تشریف لائے تو انہوں نے الاعلام کا ایک نسخہ مخدوم و محسنِ اہلسنت حضرت العلام مولانا عبدالحکیم شرف قادری نقشبندی دامت برکاتہم العالیہ کو دیا۔ آپ نے مطالعہ کے بعد اسے نہایت ہی پسند فرمایا اور اپنے ہونہار صاحبزادے فاضل نوجوان جناب ممتاز احمد سدیدی سے فرمایا کہ اس کا اردو ترجمہ کریں تاکہ یہاں کے مسلمان بھی اس سے استفادہ کر سکیں۔ الحمد للہ سدیدی صاحب جدید و قدیم عربی کے ماہر ہیں۔ وہ عربی کو اردو کے قالب میں ڈھالنا ہی نہیں بلکہ اردو

کو عربی میں منتقل کرنا بھی جانتے ہیں اور یہ صلاحیت کم ہی لوگوں میں پائی جاتی ہے۔ وہ اپنے عظیم والد گرامی مدظلہ کی طرح اپنے سینے میں امتِ مسلمہ کا درد بھی رکھتے ہیں اور اس کے لیے عملاً کچھ نہ کچھ کر گزرنے کا عزم بھی رکھتے ہیں۔ اس ترجمہ کو یہ شرف بھی حاصل ہے کہ اس پر نظرِ ثانی قبلہ شرف صاحب مدفیوضہ، نے خود فرمائی ہے۔

ہم اردو ترجمہ کے ساتھ ساتھ اصل عربی متن بھی شائع کر رہے ہیں تاکہ عربی داں قارئین اصل کتاب سے استفادہ کر سکتے ہیں۔ اس کا نام امام اہلِ محبت مولانا احمد رضا خاں قادری کے اس مشہور شعر سے لیا گیا ہے۔

اس کے طفیل حج بھی خدا نے کرا دیئے

اصل مراد حاضری اس پاک در کی ہے

اللہ تعالیٰ کے حضور دعا ہے کہ حضور علیہ السلام کے وسیلہ سے ہم سب کو دنیا و آخرت میں اپنے فضل و کرم کا سایہ عطا فرمائے۔ آمین بجاہ سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم۔

خادمِ اسلام

**محمد خان قادری**

جامع رحمانیہ، شادمان۔ لاہور

٢ ذوالحجہ ١٤١٥ھ / یکم مئی ١٩٩٥ء بروز پیر بعد نماز عشاء

## یَا خَیْرَ مَنْ دُفِنَتْ بِالْقَاعِ اَعْظُمُہٗ

## فَطَابَ مِنْ طِیْبِہِنَّ الْقَاعُ وَالْاَکَمُ

## نَفْسِی الْفِدَاءُ لِقَبْرٍ اَنْتَ سَاکِنُہٗ

## فِیْہِ الْعَفَافُ وَفِیْہِ الْجُوْدُ وَالْکَرَمُ

- اے زمین میں مدفون ہونے والوں میں سب سے بہتر شخصیت!
- آپ کی خوشبو سے میدان اور فضائیں معطر ہو گئیں۔
- میری جان اس روضۂ اقدس پر قربان، جہاں آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) محوِ آرام ہیں۔
- اس روضہ شریف میں پاکیزگی اور سراپا سخاوت و بخشش ہے۔

(امام عتبی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ)



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# تقدیم!

(فضیلۃ الشیخ عیسیٰ بن عبداللہ بن مانع الحمیری،
مدیر اوقاف و مذہبی امور دبئی۔)

اللہ رب العالمین کی عطا کی ہوئی اور آئندہ عطا کی جانے والی نعمتوں پر حمد و ثنا ہے جس نے اپنے نبی کو ہدایت اور سچے دین کے ساتھ بھیجا تاکہ یہ دین تمام ادیان پر غالب آجائے۔ نبیٔ اکرم کی ذاتِ اقدس اللہ تبارک و تعالیٰ کا مسلمانوں پر عظیم احسان ہے جبکہ مدینہ منورہ میں زمین کے ایک حصے کو آپ کی آرامگاہ ہونے کا شرف بخشا۔ اس نسبت سے زمین کا وہ ٹکڑا سب سے مقدس و محترم ہوگیا اور مسلمانوں کے دلوں میں عظیم قدر و منزلت پاگیا۔

اللہ تبارک و تعالیٰ نے امتِ مسلمہ کو خصوصی فضل و کرم سے یہ خصوصیت عطا فرمائی کہ جس طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی آرام گاہ حتمی طور پر معلوم ہے اس طرح کسی نبی یا رسول کی قبر حتمی طور پر متعین نہیں ہمارے خیال میں یہ بات امتِ مسلمہ کے لئے اپنے آقا کے دامن سے قیامت تک وابستہ رہنے کا ایک ذریعہ ہے۔

نبیٔ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کے لئے سفر سے کونسی دلیل روکتی ہے؟ اور

کیا رکاوٹ ہے حالانکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے شَدِّ رِحَال کی حدیث میں ـــ
"وَمَسْجِدِیْ" (اور میری مسجدؐ) فرمایا ہے اپنی ذاتِ مبارکہ کی طرف مسجد کی نسبت اس بات کی واضح دلیل ہے کہ مسجد کی فضیلت آپ کے پڑوس کی وجہ سے ہے، جیسے کہ مسجد حرام آپ صلی اللہ علیہ وسلم اور سابقہ انبیاء کے سبب محترم ہوئی نیز دیگر مساجد پر فضیلت پانے کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ وہاں کی مٹی آپ کے جسم کا مادہ بنی۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور پہلے انبیاء علیہم السلام کی نسبت سے مسجد اقصیٰ کا مرتبہ ہے اور یہ مسجد پہلا قبلہ بھی ہے۔ اگر مسجد نبوی میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی آرامگاہ نہ ہوتی تو مسجد اقصیٰ مسجد نبوی سے زیادہ فضیلت والی ہوتی۔ اللہ تبارک وتعالیٰ کا ارشاد گرامی ہے:

| | |
|---|---|
| وَمَنْ یُّعَظِّمْ شَعَائِرَ | اور جو اللہ کے نشانوں کی تعظیم کرے |
| اللّٰهِ فَإِنَّهَا مِنْ تَقْوَى | تو یہ دلوں کی پرہیزگاری سے ہے۔ |
| الْقُلُوْبِ۔ (الحج، ۲۲ : ۳۲) | |

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے روضہ مبارکہ کی طرف سفر بہت سی ـــ احادیث سے ثابت ہے، انہیں احادیث میں سے نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کا یہ ارشاد گرامی ہے:

| | |
|---|---|
| كُنْتُ قَدْ نَهَيْتُكُمْ | میں نے تمہیں قبور کی زیارت سے |
| عَنْ زِيَارَةِ الْقُبُوْرِ أَلَا | منع کیا تھا، سنو قبروں کی زیارت کو |
| فَزُوْرُوْهَا۔ | جایا کرو۔ |

"شَدِّ رِحَال" والی حدیث مساجد کے ساتھ خاص ہے اس لئے کہ مستثنیٰ منہ محذوف ہے اور امام احمد کی یہ روایت اس حدیث کی وضاحت کرتی ہے:

| | |
|---|---|
| لَا تُشَدُّ الْمَطِيُّ إِلَى مَسْجِدٍ | تین مساجد کے علاوہ کسی مسجد میں |
| تَبْتَغِيْ فِيْهِ الصَّلٰوةَ إِلَّا إِلَى | نماز کے لئے کجاوے نہیں کسے |
| ثَلَاثَةِ مَسَاجِدَ۔ | جائیں گے۔ |



جس شخص نے بھی اس حدیث کو عمومی ممانعت کے لئے دلیل بنایا اس نے غلط فیصلہ کیا انبیاء و اولیاء کی قبور پر حاضری سے منع کرنے والوں کو چاہیئے کہ وہ ایسی اندھی تقلید میں اللہ تبارک وتعالیٰ سے ڈریں کیونکہ سمجھ ہرگز خیر نہیں۔ [illegible] مومن کی گمشدہ میراث ہے جہاں پائے حاصل کرے، اور مسلمان مسلمان کا بھائی ہے۔ اپنے بھائی کو دشمن کے حوالے نہیں کرتا اور نہ ہی اس پر ظلم کرتا ہے، اور اسلام ایک مضبوط دین ہے جس نے دین پر غلبہ پانے کی کوشش کی وہ خود مغلوب ہو گیا، اس راہ پر نرم روی سے گامزن رہو اور اسلام میانہ روی کا قائل ہے عصبیت کا قائل نہیں نیز تشدد اور انتہا پسندی کو سخت ناپسند کرتا ہے۔

اسلام سطحی رائے کو پسند نہیں کرتا اور عملی میدان میں بھی سطحی سوچ کو مسترد کرتا ہے۔ کیونکہ ایسی سوچ اِدھر اُدھر کے نکتہ نظر سے محفوظ نہیں ہوتی۔ اس لئے عقل مند اور محتاط انسان پر لازم ہے کہ وہ دانائی حاصل کرنے میں پوری ذہانت کا مظاہرہ کرے۔ ایسا بھولا بھالا نہ ہو کہ جگہ جگہ سے سر اٹھانے والے فتنوں کے داعی، دھوکے میں مبتلا کر کے حق و باطل کو خلط ملط کر دیں یہ نہ تو سچے مسلمان کا مزاج ہے اور نہ ہی سلف صالحین کی سیرت۔

یہ عظیم رسالہ فاضل محدث شیخ محمود سعید ممدوح کی تصنیف ہے جس میں انہوں نے سنت مطہرہ کا دفاع کیا ہے۔ اللہ تعالیٰ فاضل محدث کو اسلام اور مسلمانوں کی طرف سے جزائے خیر عطا فرمائے۔ اس کا نام ہے:

اَلْإِعْلَامُ بِاسْتِحْبَابِ شَدِّ الرَّحْلِ لِزِيَارَةِ قَبْرِ خَيْرِ الْأَنَامِ عَلَيْهِ أَفْضَلُ الصَّلٰوةِ وَالسَّلَامِ۔

(تمام مخلوقِ خدا سے افضل ہستی کی قبرِ انور کی زیارت کے لئے سفر مستحب ہونے کا اعلان)

اس مسئلہ پر جو کچھ کہا جا سکتا ہے مصنف نے اسے اختصار سے ذکر کیا ہے، اپنے محبوب، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خوشنودی حاصل کرنے اور اہلِ محبت کے دلوں کو ٹھنڈک پہنچانے اور منکرین کی ہدایت کے لئے مضبوط اور روشن دلائل کا سہارا لیا ہے۔ اللہ تعالیٰ سے میری دعا ہے کہ اس رسالے کو اہلِ اسلام کے لئے مفید علم بنائے اور منتشر امت کی شیرازہ بندی کا ذریعہ بنائے۔ میرا رب دعا کو بہت سننے والا ہے۔





# تقریظ

علامہ شیخ محمد بن عمر سالک شنقیطی

(صدر مجلس افتاء محکمہ اوقاف دبئی)

اللہ تبارک وتعالیٰ کے لئے حمد وثنا ہے جس نے اہلِ علم کے درمیان علم کو رابطہ بنایا جو انہیں حق بات پر یکجا کرتا ہے، اور درود وسلام ہو ساری کائنات سے افضل آقا رسول حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم پر جن کی امت کا ایک گروہ ہمیشہ حق پر ثابت قدم رہے گا۔

حمد وثنا کے بعد، مجھے میرے فاضل دوست شیخ محمود سعید ممدوح نے الاعلام نامی رسالہ دکھایا جو کہ اسم بامسمّیٰ ہے۔ اس میدان میں شیخ محمود سے پہلے عظیم لوگوں نے کاوشیں کی ہیں بالخصوص شیخ الاسلام تقی الدین سبکی اور دیگر علمائے اسلام لیکن ہمارے فاضل دوست نے عصری تقاضوں کے مطابق رسالہ پیش کیا ہے۔

اس رسالے نے جیسے بزرگوں کو متنبہ کیا اور انہیں سیدھی راہ دکھائی اسی طرح آنے والی نسلوں کو بھی فائدہ دے گا، اس سے پہلے ہم سراب کو پانی سمجھتے تھے اور ناحق کو حق جانتے تھے۔ آج کے دور میں سنّت کا عجیب حال ہے حتیٰ کہ اس کے دوست اور دشمن کی پہچان مشکل ہو گئی ہے، کہنے والے نے سچ کہا اپنے دشمن سے ایک دفعہ اور اپنے دوست سے ایک ہزار مرتبہ ڈرو کسی شاعر نے کہا ہے:

کتابوں میں مفید چیزیں پائی ہیں جبکہ بعض کتابیں قرآن، سنت رسول، اجماع امّہ اور اتفاق امّت سے ثابت افکار کے بالکل مخالف ہیں جیسے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہونے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کی نیت سے سفر کا مستحب ہونا، جبکہ حضور اپنی قبر مبارک میں زندہ ہیں (جیسے کہ صحیح احادیث میں آیا ہے) آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دلکش روضہ شریف کی زیارت کرنا اور آپ کے آثار سے برکت حاصل کرنا ایسا مسئلہ ہے جس کی ترغیب میں اسلاف اور ان کے پیروکاروں کے اقوال کثرت سے موجود ہیں اس بات پر سب کا زبانی اور عملی اجماع ہے۔ مخالفین کا یہ کہنا سراسر زیادتی ہے کہ روضۂ رسول کی زیارت ضروری نہیں۔ حالانکہ مشہور فقہاء نے ایسا نہیں فرمایا بلکہ ان کا ارشاد ہے کہ روضۂ رسول کی زیارت اللہ تبارک وتعالیٰ کی بارگاہ میں قرب کا بہترین ذریعہ، محبوب عمل اور کامیاب ترین سعی ہے، ہم نے مخالفین میں ایسے لوگ بھی پائے ہیں جو یہ کہتے پھرتے ہیں کہ سید الانام علیہ افضل الصلوٰۃ والسلام کی زیارت کی نیت سے سفر گناہ ہے، اس سفر میں نماز قصر نہیں پڑھی جائے گی، مخالفین کے منہ سے یہ بہت بڑی بات نکلی ہے جو سراسر جھوٹ ہے۔ یہ لوگ زائرین مدینہ منورہ سے مطالبہ کرتے ہیں کہ وہ صرف مسجد نبوی کی زیارت کی نیت رکھیں حالانکہ مدینہ منورہ تو محترم ہی محبوب خدا کی وجہ سے ہوا ہے۔ یہ مصیبت عام ہو چکی ہے، ناحق اور حق خلط ملط ہو چکے ہیں، عوام آزمائش سے دوچار ہیں ایسے میں ہم اپنی حالت زار اللہ تبارک وتعالیٰ کی بارگاہ میں ہی عرض کرتے ہیں۔

مختلف طبقات، ممالک اور فقہی مسلکوں سے تعلق رکھنے والے سلف صالحین اور ان کے پیروکار نسل در نسل مناسک حج کی ادائیگی سے پہلے یا بعد زیارت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے اسلاف کی اتباع کرتے چلے آرہے ہیں۔

اور یہ بھی صحیح حدیث سے ثابت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:



صَلَاةٌ فِي مَسْجِدِي هٰذَا أَفْضَلُ مِنْ أَلْفِ صَلَاةٍ فِيمَا سِوَاهُ إِلَّا الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ وَصَلَاةٌ فِي ذَاكَ أَفْضَلُ مِنْ مِائَةِ صَلَاةٍ فِي هٰذَا۔

(بخاری ومسلم)

میری اس مسجد میں نماز دوسری مسجد کی ہزار نمازوں سے زیادہ فضیلت والی ہے مسجد حرام کے سوا۔ (کیونکہ) وہاں کی ایک نماز یہاں کی سو نمازوں سے زیادہ فضیلت والی ہے۔

ہر ذی عقل پوچھتا ہے کہ اسلاف اور ان کے پیروکاروں نے ایک لاکھ کا ثواب ایک ہزار پر کیوں قربان کیا؟ خدا کی قسم وہ لوگ ہرگز ہرگز ایسے نہ تھے۔ انہوں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کے لیے اپنے آپ کو مشقت میں ڈالا، مال خرچ کیا اور مسجد حرام کا ثواب چھوڑا۔ اگر آپ ایک لاکھ اور ایک ہزار کے درمیان موازنہ کرکے دیکھیں تو آپ کو یہ معلوم ہوگا کہ امت نے کس جذبے سے اپنے محسن نبی کی عزت کی ہے۔

اپنے ان بھائیوں کے لئے جو روضۂ رسول کی زیارت کی نیت سے سفر کے متعلق شکوک وشبہات اور آزمائش سے دوچار ہیں، یہ رسالہ لکھا ہے جو حجم کے اعتبار سے چھوٹا اور معنویت کے اعتبار سے بڑا ہے اور اس رسالہ کا نام رکھا ہے:

(الْإِعْلَامُ بِاسْتِحْبَابِ زِيَارَةِ قَبْرِ خَيْرِ الْأَنَامِ عَلَيْهِ أَفْضَلُ الصَّلٰوةِ وَالسَّلَامِ)۔

(تمام خلق خدا سے افضل ہستی کی قبر انور کی زیارت کے لئے سفر مستحب ہونے کا اعلان)۔

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ میری اس نیازمندانہ کوشش کو اپنی بارگاہ بیکس پناہ میں شرف قبولیت سے نوازے اور ہمیں نبی کریم عَلَيْهِ أَفْضَلُ الصَّلٰوةِ وَالتَّسْلِيمِ کی زیارت کرتے رہنے اور آپ کی سنت مبارکہ کے ساتھ وابستہ رہنے کی توفیق عطا

فرمائے اور قیامت کے دن حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے جھنڈے کے سائے میں اٹھائے۔ بے شک میرا رب دعاء کو بہت زیادہ سننے والا ہے ۔ اول وآخر اسی کی حمد و ثنا ہے ۔

الراقم

محمود سعید ممدوح



# بارگاہِ نبوی (صلی اللہ علیہ وسلم) کی زیارت کے لئے سفر کے مستحب ہونے پر دلیل!

روضۂ رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) کی زیارت کرنا ایسے مستحب کاموں میں سے ہے جن کی بے حد تاکید کی گئی ہے، بعض علماء کے نزدیک روضۂ رسول کی زیارت وجوب کے قریب ہے بلکہ حدیث کے ظاہری مفہوم پر عمل کرنے والے علماء اور بہت سے مالکی اور حنفی علماء کے نزدیک واجب ہے۔

امام ابوزکریا نووی (جن کے علم وفضل پر علمائے امت کا اجماع ہے) کا ارشاد گرامی ہے کہ "روضۂ اقدس کی زیارت اہم ترین امورِ خیر اور کامیاب ترین کوششوں میں سے ہے۔ جب حج وعمرہ کرنے والے واپس لوٹیں تو ان کے لئے بڑی تاکید سے یہ مستحب ہے کہ وہ مدینہ منورہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کے لئے حاضر ہوں ۔ اور روضۂ رسول کی زیارت کرنے والے اللہ تعالیٰ کے قرب اور مسجد نبوی میں نماز پڑھنے کا ارادہ کریں"

(المجموع ۸/۲۰۲)

تمام فقہاء اپنے فقہی مسلکوں میں اسی راستے پر چلے ہیں اور حنبلیوں کے امام ابو محمد بن قدامہ حنبلی نے اپنی کتاب مغنی (۳/۵۸۸) میں امام نووی کی طرح ارشاد فرمایا ہے

اور انہوں نے یہ بھی فرمایا کہ المقنع میں ہے: جب حاجی حج سے فارغ ہو تو اس کے لئے نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور صاحبین (حضرت ابوبکر صدیق اور حضرت فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہما) کے مزارِ اقدس کی زیارت کرنا مستحب ہے اور مرداوی نے اس بات پر یہ اضافہ کیا ہے کہ تمام حنبلی علماء اسی بات کے قائل ہیں۔ (الانصاف ۴/۵۳)

فقہاء اور دانشوروں کے ارشادات کو توجہ سننے والوں کے لئے یہی حوالے کافی ہیں جو ہم نے بیان کئے ہیں لیکن جسے دلیل کی خواہش ہو اس کے لئے اہلِ محبت علماء نے قرآن وحدیث اور اجماعِ امت سے دلائل بیان کئے ہیں۔

## زیارتِ نبوی اور قرآن

اللہ تعالیٰ کا ارشادِ گرامی ہے:

وَلَوْ اَنَّهُمْ اِذْ ظَّلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ جَآءُوْكَ فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰهَ وَاسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُوْلُ لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِيْمًا۔

(النساء ۴/۶۴)

اور اگر جب وہ اپنی جانوں پر ظلم کریں تو اے محبوب تمہارے حضور حاضر ہوں پھر اللہ سے معافی چاہیں اور رسول ان کی شفاعت فرمائے، تو ضرور اللہ کو توبہ قبول کرنے والا رحم کرنیوالا پائیں گے۔

یہ آیتِ مبارکہ اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ بارگاہِ مصطفوی علیہ التحیۃ والثناء میں حاضری تمام حالات میں مطلوب ہے۔ اس لئے کہ فعل (جاءوک) کا جملہ شرطیہ میں واقع ہونا عموم پر دلالت کرتا ہے اور ارشاد الفحول (ص۱۲۲) میں ہے کہ عموم کا بہترین صیغہ وہ ہے جو جملہ شرطیہ میں واقع ہو۔ (ص۱۲۲)

اکثر مفسرین نے بھی آیتِ کریمہ سے یہی عموم سمجھا ہے۔ لہٰذا آپ دیکھیں گے کہ انہوں نے امام عتبی کا مشہور واقعہ اس آیت کے تحت ذکر کیا ہے کہ وہ روضۂ



اقدس پر حاضر ہوئے اور انہوں نے یہ آیت تلاوت فرمائی:

اس آیتِ کریمہ میں اللہ تعالیٰ کو تَوَّاب (بہت زیادہ توبہ قبول فرمانے والا) اور رَحِیْم (بے حد مہربان) پانا تین امور سے متعلق ہے۔

۱۔ بارگاہِ مصطفیٰ علیہ التحیۃ والثناء میں حاضری۔

۲۔ اللہ تبارک وتعالیٰ سے مغفرت طلب کرنا۔

۳۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا بھی اللہ تعالیٰ سے (آپ کے وسیلہ سے مغفرت طلب کرنے والے کے لئے) بخشش چاہنا۔

تمام اہلِ محبت مسلمانوں کے لئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا بخشش کی دعا کرنا قرآن سے ثابت ہے۔

وَاسْتَغْفِرْ لِذَنْۢبِكَ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ۔

(محمد ۴۷/۱۹)

اے محبوب اپنے خاصوں اور عام مسلمان مردوں اور عورتوں کے گناہوں کی معافی مانگو۔ (کنز الایمان)

## شیخ محمد بن صالح العثیمین کا اعتراض

محمد بن صالح العثیمین نے اپنی کتاب (فتاوٰی مہمۃ لامور الامۃ ۳/۱۰۰) میں اس آیت سے استدلال کرنے پر یہ اعتراض کیا ہے کہ اس آیۂ کریمہ میں (إذ) ظرف ہے جو ماضی کا معنی دیتا ہے مستقبل کا معنی نہیں دیتا، اللہ تعالیٰ نے (ولو انهم إذا ظلموا) نہیں فرمایا بلکہ (إذ ظلموا) فرمایا ہے آیتِ کریمہ وہ بات بیان کر رہی جو کچھ رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی حیاتِ مبارکہ میں ہوا اور وصال کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا مسلمانوں کے لئے مغفرت طلب کرنا مشکل ہے۔ کیونکہ جب انسان فوت ہو جاتا ہے تو تین اعمال کے علاوہ اس کے اعمال منقطع ہو جاتے ہیں جیسے رسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: صدقہ جاریہ، علم نافع اور دعا گو بیٹا جو اس کے لئے دعا کرے۔ انسان کے فوت ہو جانے کے بعد یہ ممکن نہیں کہ وہ کسی کے لئے اللہ سے بخشش کا سوال کرے بلکہ اپنے لئے بھی بخشش کا سوال نہیں کر سکتا۔ اس لئے کہ موت کے بعد اب نیک کام نہیں کر سکتا"۔

## شیخ مذکور کا رد

میں کہتا ہوں کہ عثیمین کی اس جسارت سے ہم اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگتے ہیں۔ اس کا رد درج ذیل سطور میں ملاحظہ ہو۔

عثیمین نے جو یہ کہا ہے کہ (إذ) فقط زمانۂ ماضی پر دلالت کرتا ہے یہ بات محل نظر ہے۔ اس لئے کہ (إذ) جس طرح ماضی کے لئے مستعمل ہے اسی طرح مستقبل کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے اور اس کے اور بھی کئی معانی ہیں جنہیں ابن ہشام نے مغنی اللبیب (۱/ ۸۰ - ۸۲) میں ذکر کیا ہے۔

اور ازہری نے (إذ) مستقبل کے معنی میں استعمال ہونے پر تہذیب اللغۃ (۱۵/ ۴۷) پر یہ دلیل ذکر کی ہے کہ "اہل عرب مستقبل کے لئے (إذ) اور ماضی کے لئے (إذا) استعمال کرتے ہیں۔" اللہ تعالیٰ کا ارشاد گرامی ہے:

وَلَوْ تَرٰى اِذْ فَزِعُوْا — اور اس طرح تو دیکھے جب وہ گھبراہٹ میں ڈالے جائیں گے۔

(سورۂ سبا ۳۴/ ۵۱)

میں کہتا ہوں قرآن پاک کی مندرجہ ذیل آیات میں (اذ) مستقبل کے لئے وارد ہوا۔

(۱) وَلَوْ تَرٰى اِذْ وُقِفُوْا عَلٰى رَبِّهِمْ — اور کبھی تم دیکھو جب وہ اپنے رب کے حضور کھڑے کئے جائیں گے۔

(الانعام ۶/ ۳۰)

(۲) وَلَوْ تَرٰى اِذِ الظّٰلِمُوْنَ فِيْ غَمَرٰتِ الْمَوْتِ — اور کبھی تم دیکھو جس وقت ظالم موت کی سختیوں میں ہوں گے۔

(الانعام ۶/ ۱)



(۳) وَلَوْ تَرٰى اِذِ الْمُجْرِمُوْنَ نَاكِسُوْا رُءُوْسِهِمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ — اور کہیں تم دیکھو جب مجرم اپنے رب کے پاس سر نیچے ڈالے ہوں گے۔

(السجدہ ۳۲/ ۱۲)

ابن عثیمین کا یہ کہنا ہے کہ "رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اللہ تعالیٰ سے مغفرت طلب کرنا مشکل ہے۔ اس لئے کہ انسان کے فوت ہو جانے کے بعد تین صورتوں کے علاوہ عمل کا سلسلہ جاری نہیں رہتا"۔

میں کہتا ہوں ہمارے آقا و مولیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا اللہ تعالیٰ سے مغفرت طلب کرنا مندرجہ ذیل امور کی وجہ سے مشکل نہیں:

۱۔ امام بیہقی نے حیاۃ الانبیاء (ص ۱۵) پر اور امام ابو یعلی نے اپنی مسند میں (۶/ ۱۴۷) اور ابو نعیم نے اخبار اصبہان میں یہ روایت نقل کی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

الانبیاء احیاء فی قبورھم یصلون — انبیاء اپنی قبروں میں زندہ ہیں اور نمازیں پڑھتے ہیں۔

یہ حدیث صحیح ہے اور ہیثمی نے المجمع (۸/ ۲۱۱) میں فرمایا ہے کہ "ابو یعلی کی سند کے راوی ثقہ ہیں اور حدیث کئی سندوں کے ساتھ مروی ہے"۔

اس کے علاوہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

مَرَرْتُ عَلٰى مُوْسٰى وَهُوَ قَائِمٌ يُصَلِّيْ فِيْ قَبْرِهٖ — میں موسیٰ (علیہ السلام) کے پاس سے اس حال میں گذرا کہ وہ قبر میں کھڑے نماز پڑھ رہے تھے۔

اس روایت کو امام مسلم نے صحیح مسلم میں (۴/ ۱۸۴۵) اور امام احمد نے (۳/ ۱۲۰) میں اور بغوی نے شرح السنۃ میں (۱۳/ ۳۵۱) پر ذکر کیا ہے اور دیگر محدثین

نے بھی یہ روایت نقل کی ہے۔

ابن قیم نے اپنے قصیدہ نونیہ میں رسولوں کی وفات کے بعد زندگی پر گفتگو کرتے ہوئے کہا:

وَالرُّسْلُ أَكْمَلُ حَالَةً مِنْهُ    بِلَا شَكٍّ وَهٰذَا ظَاهِرُ التِّبْيَانِ

(بے شک اللہ تعالیٰ کے رسول دنیوی زندگی کے بعد مکمل زندہ ہیں، اور یہ بات ظاہر و باہر ہے)۔

فَلِذٰلِكَ كَانُوا بِالْحَيَاةِ أَحَقَّ مِنْ    شُهَدَائِنَا بِالْعَقْلِ وَالْبُرْهَانِ

(اسی لئے انبیائے کرام عقلی و نقلی دلائل کے اعتبار سے ہمارے شہیدوں سے زیادہ زندگی کے حقدار ہیں)۔

وَبِأَنَّ عَقْدَ نِكَاحِهِ لَمْ يَنْفَسِخْ    فَنِسَاؤُهُ فِي عِصْمَةٍ وَصِيَانِ

(اور اس لئے بھی کہ ان کا عقد نکاح نہیں ٹوٹا، ان کی ازواج مطہرات محفوظ و مامون ہیں)۔

وَلِأَجْلِ هٰذَا لَمْ يَحِلَّ لِغَيْرِهِ    مِنْهُنَّ وَاحِدَةٌ مَدَى الْأَزْمَانِ

(اسی لئے ازواج مطہرات میں سے کوئی بھی کسی دوسرے کے لئے رہتی دنیا تک حلال نہیں ہے)

أَفَلَيْسَ فِي هٰذَا دَلِيلٌ أَنَّهُ    حَيٌّ لِمَنْ كَانَتْ لَهُ أُذُنَانِ

(کیا اس میں دو کانوں والے ہر انسان کے لئے دلیل نہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم زندہ ہیں)۔

(قصیدہ نونیہ مع شرح ابن عیسیٰ ۲/۱۶۰)

۲۔ یہ روایت تواتر سے ثابت ہے کہ معراج کی رات نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے تمام انبیاء کرام کی امامت کرائی حالانکہ تمام انبیاء موت کا ذائقہ چکھ چکے تھے، اور حضرت



موسیٰ علیہ السلام نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو نمازوں کے سلسلے میں کئی بار واپس بھیجا، اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دیگر کئی انبیاء کرام سے آسمانوں میں ملاقات فرمائی۔ جس ہستی کا یہ حال ہو، اس پہ (بعد از وصال) اللہ تعالیٰ سے مغفرت کا سوال کرنا کیسے مشکل ہوگا! جبکہ نماز سراپا دعا، استغفار اور گریہ زاری ہے۔

۳۔ یہ روایت صحیح ہے کہ نبی کریم رؤف الرحیم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے فرمایا:

حَيَاتِي خَيْرٌ لَكُمْ تُحَدِّثُونَ وَيُحَدَّثُ لَكُمْ وَوَفَاتِي خَيْرٌ لَكُمْ تُعْرَضُ عَلَيَّ أَعْمَالُكُمْ فَمَا رَأَيْتُ مِنْ خَيْرٍ حَمِدْتُ اللهَ عَلَيْهِ وَمَا رَأَيْتُ مِنْ شَرٍّ اسْتَغْفَرْتُ لَكُمْ۔

ہماری (ظاہری) زندگی تمہارے لئے بہتر ہے تم گفتگو کرتے ہو اور تم سے گفتگو کی جاتی ہے اور ہماری رحلت (بھی) تمہارے لئے بہتر ہے، ہم پر تمہارے اعمال پیش کئے جائیں گے ہم جو اچھا کام دیکھیں گے اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کریں گے اور جو برا کام دیکھیں گے تو تمہارے لئے مغفرت کی دعا کریں گے۔

یہ حدیث صحیح ہے اور اس کے بارے میں حافظ عراقی طرح التثریب (۲/۲۹۷) میں فرماتے ہیں: "اس کی سند جید (عمدہ) ہے"۔ اور امام ہیثمی مجمع الزوائد (۹/۲۴) میں فرماتے ہیں: "اس حدیث کو بزار نے روایت کیا ہے اور اس کے راوی صحاح کے راوی ہیں"، اور اس حدیث کو امام سیوطی نے بھی خصائص کبریٰ (۲/۲۸۱) میں صحیح قرار دیا ہے۔ امام عراقی اور امام ہیثمی کی گفتگو فقط بزار کی سند کے بارے میں ہے ورنہ حدیث صحیح ہے جیسے کہ امام سیوطی وغیرہ نے فرمایا، اور میں نے اس حدیث پر اپنی کتاب "رفع المنارة لتخريج أحاديث التوسل والزيارة" میں تفصیل گفتگو کی ہے۔

۴۔ اہلِ محبت میں سے جسے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ظاہری حیاتِ مبارکہ کا زمانہ نصیب ہوا اور جس حرماں نصیب کو یہ عہدِ مبارک میسر نہیں آیا سب اہلِ ایمان کو یہ سعادت حاصل ہے کہ رسولِ کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے ان سب کے لئے اللہ تعالیٰ سے بخشش کی دعا فرمائی اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

وَاسْتَغْفِرْ لِذَنْۢبِكَ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ (محمد ۱۹/۴۷)

اے محبوب اپنے خاصوں اور عام مسلمان مرد اور عورتوں کے گناہوں کی معافی مانگو۔

یہ اللہ تعالیٰ کے احسانات میں سے ایک عظیم احسان ہے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خصوصیات میں سے ایک عظیم خصوصیت ہے۔

سابقہ گفتگو سے یہ معلوم ہوا کہ آیۂ کریمہ میں ذکر کئے گئے تین امور یہ ہیں:

۱۔ بارگاہِ مصطفیٰ علیہا التحیۃ والثناء میں حاضری۔

۲۔ اللہ تعالیٰ سے مغفرت (بوسیلۂ حبیبِ خدا) طلب کرنا۔

۳۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اللہ تعالیٰ سے اہلِ ایمان کے لئے اپنی (ظاہری) زندگی میں اور بعد از وصال مغفرت طلب کرنا تمام مسلمانوں کو شامل ہے۔

یہ نہیں کہا جا سکتا کہ چونکہ یہ آیت خاص قوم کے بارے میں نازل ہوئی تھی لہٰذا انہیں کے ساتھ مخصوص رہے گی۔ اس لئے کہ اصولِ تفسیر میں یہ قاعدہ مشہور و مسلمہ ہے:

العبرۃ بعموم اللفظ لا بخصوص السبب۔

عمومِ لفظ کا اعتبار ہوتا ہے خصوصیتِ سبب کا اعتبار نہیں ہوتا۔

اسی لئے مفسرین کرام نے اس آیتِ کریمہ سے عموم ہی سمجھا ہے اور اس بات کو مستحب کہا ہے کہ جو شخص روضۂ اقدس پر حاضر ہو وہ یہ آیت پڑھے اور اللہ تعالیٰ



سے بخشش کا سوال کرے۔

وَلَوْ اَنَّهُمْ اِذْ ظَّلَمُوْۤا اَنْفُسَهُمْ جَآءُوْكَ فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰهَ وَاسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُوْلُ لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِيْمًا۔ (النساء ۶۴/۴)

اور اگر جب وہ اپنی جانوں پر ظلم کریں تو اے محبوب تمہارے حضور حاضر ہوں۔ پھر اللہ سے معافی چاہیں اور رسول ان کی شفاعت فرمائیں تو ضرور اللہ کو توبہ قبول کرنے والا مہربان پائیں گے۔

ہمارے سامنے مذاہبِ اربعہ کی تفاسیر اور مسائلِ حج پر لکھی ہوئی کتابیں ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ اس آیت کریمہ سے ہمارا استدلال درست ہے۔

ہم زیادہ دور کیوں جائیں یہ علامہ ابو محمد ابن قدامہ حنبلی مصنف المغنی ہیں جن کے بارے میں ابن تیمیہ نے کہا کہ شام میں اوزاعی کے بعد ابنِ قدامہ سے بڑا فقیہ نہیں آیا۔ حنابلہ کے شیخ ابو محمد قدامہ، المغنی (۵۹۰/۳۰) میں روضۂ رسول پر حاضری کا طریقہ بتاتے ہوئے فرماتے ہیں:

"پھر روضۂ اقدس پر حاضر ہو۔ قبلہ کی طرف پشت اور روضۂ اقدس کی درمیانی جالی کی طرف رُخ کر کے یوں عرض کرو:

السلام علیک ایھا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ، السلام علیک یا نبی اللہ وخیرتہ من خلقہ، اشھد ان لا الٰہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ، واشھد ان محمدا عبدہ ورسولہ۔ اشھد انک

اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم آپ پر اللہ تعالیٰ کی رحمت برکتیں اور سلامتی ہو اے اللہ کے نبی اور اس کی مخلوق میں سے برگزیدہ ہستی آپ پر سلام ہو میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبودِ برحق نہیں، وہ یکتا ہے، کوئی اس کا شریک نہیں، اور میں گواہی دیتا

بلغت رسالات ربك ، و
نصحت لأمتك و دعوت
الى سبيل ربك بالحكمة
والموعظة الحسنة وعبدت
الله حتى اتاك اليقين ،
فصلى الله عليك كثيرا
كما يحب ربنا و يرضى ۔
اللهم اجزه عنا نبينا
افضل ما جزيت احدا
من النبيين و المرسلين ،
وابعثه المقام المحمود
الذى وعدته يغبطه
به الاولون والآخرون ،
اللهم صل على محمد و
على آل محمد كما صليت
على ابراهيم وعلى آل ابراهيم
انك حميد مجيد ۔ اللهم
انك قلت: و قولك الحق
و لو انهم اذ ظلموا
انفسهم جاءوك فاستغفروا
الله و استغفر لهم الرسول

ہوں کہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اس کے مکرم بندے اور رسول ہیں۔ میں گواہی دیتا ہوں کہ آپ نے اللہ تعالیٰ کا پیغام بخوبی پہنچا دیا اور آپ نے اپنی امت کی خیر خواہی فرمائی۔ اور آپ نے اپنے رب کے راستے کی طرف حکمت اور اعلیٰ نصیحت کے ذریعے دعوت دی، اور آپ نے اللہ تعالیٰ کی عبادت کی یہاں تک کہ آپ کی رحلت کا وقت قریب آ گیا۔ ہمارا رب آپ پر بہت زیادہ درود بھیجے جیسے پسند فرمائے، اے اللہ تعالیٰ ہمارے نبی کو ہماری طرف سے افضل ترین جزا عطا فرما، جو انبیاء اور مرسلین میں سے کسی کو عطا فرمائی ہو، اور انہیں مقام محمود پر فائز فرما جس کا تو نے ان سے وعدہ فرمایا ہے۔ جس پر پہلے اور پچھلے رشک کریں گے۔ اے اللہ تعالیٰ حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اور ان کی اولاد پر درود بھیج جیسے تو نے



لوجدوا الله توابا رحيما"
و قد اتيتك مستغفرا
من ذنوبي مستشفعا بك
الى ربي فاسألك يارب
ان توجب لي المغفرة
كما اوجبتها لمن اتاه
في حياته ، اللهم اجعله
اول الشافعين و انجح
السائلين و اكرم الآخرين
و الاولين ، برحمتك يا
ارحم الراحمين

حضرت ابراہیم اور ان کی آل پر درود بھیجا۔ اے اللہ تعالیٰ تو نے ہی فرمایا ہے اور تیرا فرمانا سچ ہے " اگر وہ لوگ اپنی جانوں پر ظلم کر بیٹھیں تو وہ آپ کی بارگاہ میں حاضر ہوں، پس اللہ تعالیٰ سے مغفرت کی دعا کریں، نبی مکرم بھی ان کے لئے دعائے مغفرت کریں، تو وہ ضرور اللہ تعالیٰ کو توبہ قبول کرنے والا اور بہت مہربان پائیں گے"۔ میں اپنے گناہوں کی بخشش کا طلبگار ہو کر آپ (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی بارگاہ میں شفاعت کی آرزو لئے حاضر ہو گیا ہوں۔ اے اللہ تعالیٰ میں تجھ سے التجا کرتا ہوں کہ تو میرے لئے مغفرت لازم فرما دے۔ جیسے تو نے اس شخص کے لئے بخشش لازم فرمائی جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی (ظاہری) زندگی میں آپ کی خدمت میں حاضر ہوا، اے اللہ تعالیٰ! اے سب سے زیادہ رحم فرمانے والے حضور (صلی اللہ علیہ وسلم) کو اپنی رحمت سے پہلا سفارش کرنے والا

اور کامیاب ترین سوال کرنے والا اگلوں
اور پچھلوں میں سب سے زیادہ عزت والا
بنادے)۔

پھر اپنے والدین کریمین، بھائیوں اور تمام مسلمانوں کے لیے دعا کرے اور تھوڑا سا آگے بڑھ کر یوں عرض کرے۔

| | |
|---|---|
| السلام علیک یا ابابکر الصدیق السلام علیک یا عمر الفاروق السلام علیکما یا صاحبَیْ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وضجیعیہ و وزیریہ و رحمۃ اللہ و برکاتہ ۔ اللّٰھم اجزھما عن نبیھما وعن الاسلام خیرا ، سلام علیکم بما صبرتم فنعم عقبی الدار اللّٰھم لا تجعلہ اخر العھد من قبر نبیک صلی اللہ علیہ وسلم و من حرم مسجدہٖ یا ارحم الراحمین ۔ | اے حضرت ابوبکر صدیق آپ پر سلام ہو۔ اے حضرت عمر فاروق آپ پر سلام ہو (پھر یوں عرض کرے) اے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پہلو میں آرام فرما دونوں ساتھیو اور وزیرو آپ دونوں پر سلام، اللہ تعالیٰ کی رحمت اور برکت ہو۔ آپ دونوں کے صبر کی بدولت آپ پر سلام ہو۔ اے اللہ تعالیٰ اے سب سے زیادہ رحم فرمانے والے میری اس حاضری کو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے روضۂ انور پر اور مسجدِ نبوی میں آخری حاضری نہ بنانا۔ |

عثیمین کی اس بات پر گفتگو باقی رہ گئی کہ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم وصال فرما گئے ہیں تو تین صورتوں کے علاوہ نیک عمل کا امکان ختم ہوگیا ۔۔۔ الخ



میری گذارش ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے کچھ کمالات اور ایسی خصوصیات ہیں جو کسی میں نہیں پائی گئیں اور یہی بات ابن تیمیہ نے اپنی نفیس کتاب "الصارم المسلول علی شاتم الرسول" میں لکھی ہے: "آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے مبارک درجات قیامت تک بلند ہو رہے ہیں۔"

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| مَنْ دعا الی ھدیٍ کان لہ مِنَ الاجر مثل اجور مَنْ اتبعہ لا ینقص ذلک مِنْ اجورھم شیئًا۔ | جس شخص نے ہدایت کی دعوت دی اس کے لئے اتنا ہی اجر ہے جتنا پیروی کرنے والوں کا جبکہ ان کے اجر و ثواب میں بھی کچھ کمی نہ ہوگی۔ |

یہ تمام اعمال جو امت محمدیہ سرانجام دے رہی ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی دعوتِ حق سے وابستہ ہیں اسی طرح ان صالح اعمال کا ثواب بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں پہنچتا ہے اور آپ اس سے متمتع ہوتے ہیں باوجودیکہ امت کے اجر و ثواب میں بھی کچھ کمی واقع نہیں ہوتی۔

اس درست رائے کے بارے میں فتاوٰے ابن تیمیہ کی جلد ۱ ص ۱۹۱ میں ہے:

"حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے صحیح روایت ہے کہ آپ نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| مَن دعا الی ھدی کان لہ من الاجر مثل اجور من اتبعہ من غیر أن ینقص من اجورھم شیئًا۔ | جس نے ہدایت کی طرف بلایا اس کے لئے اتنا ہی ثواب ہے جتنا پیروی کرنے والوں کے لئے جبکہ ان کے اجر و ثواب میں بھی کمی نہ ہوگی۔ |

امت جو نیکیاں کر رہی ہے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہی اس کی طرف بلانے والے ہیں۔ امتی جو نیکیاں بھی کرتے ہیں اس میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے بھی امتیوں کے اجر میں کمی کے بغیر اس طرح اجر ہے جیسے ان سب کے لئے ہے۔

# زیارتِ نبوی اور احادیث

احادیث مبارکہ کے دلائل دو طرح کے ہیں :

(۱) وہ احادیث جو مطلقاً زیارتِ قبور کے حکم پر مشتمل ہیں اس مسئلہ پر اتنی احادیث ہیں کہ حدِ تواتر کو پہنچتی ہیں جیسے کہ "نظم المتناثر فی الحدیث المتواتر" میں ہے :

انی کنت نھیتکم عن زیارۃ القبور فزوروھا فانھا تذکرکم الاخرۃ ۔

بے شک ہم نے تمہیں قبروں کی زیارت سے منع کیا تھا، تو اب (قبروں کی زیارت کیا کرو، کیونکہ وہ تمہیں آخرت کی یاد دلاتی ہیں ۔

یہ حدیث حضرت بریدۃ ابن اخطب سے امام مسلم نے (۲/۶۷۲) اور امام احمد نے مسند میں (۵/۳۵۵) اور طحاوی میں (۴/۲۸) نقل کی ہے ۔

امام نسائی نے بریدہ کے الفاظ سنن نسائی (۴/۷۳) میں یوں نقل کئے ہیں :

قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فمن اراد ان یزور القبور فلیزر ولا تقولوا ھجرًا ۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو شخص قبروں کی زیارت کرنا چاہے کرے لیکن تم ممنوع بات کہنے سے بچو ۔



یہ حدیث عام ہے اس لئے کہ فعل شرط کے انداز میں عموم کا فائدہ دیتا ہے ۔

لہٰذا زیارتِ قبور مطلوب ہے، سفر سے ہو یا بغیر سفر کے ۔ شریعت مبارکہ میں تمہیں اس کا مخصص نہیں ملے گا (جس سے یہ ثابت ہو کہ فقط سفر کے بغیر زیارتِ قبور جائز ہے) مخالف اگرچہ جنوں اور انسانوں سے بھی مدد طلب کرے تو اسے ایسا مخصص نہیں ملیگا ۔

پھر لفظ "زیارت" کے ساتھ ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہونے کا تصوّر وابستہ ہے اور شارع علیہ السلام زیارت قبور کے لئے ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہونے پر آمادہ فرما رہے ہیں ۔ اگرچہ کہا جائے کہ ابن تیمیہ نے الردّ علی الاخنائی (ص ۷۷) میں کہا ہے کہ "حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشادِ گرامی ہے : "فزوروا القبور" (قبور کی زیارت کرو) یہ تو صرف مطلق زیارت یا اس کے استحباب یا جواز پر دلالت کرتا ہے لیکن زیارتِ قبور کے لئے سفر کے مستحب یا جائز ہونے پر دلالت نہیں کرتا ۔"

میری گذارش ہے کہ حدیث میں تو اجازت عام ہے اور کوئی نص اس میں تخصیص بھی نہیں کر رہی اور یہ بات طے شدہ ہے کہ جب کوئی چیز ثابت ہوتی ہے تو اپنے تمام لوازم کے ساتھ ثابت ہوتی ہے ۔ اب اگر زیارتِ قبور کا تعلق سفر کے ذریعے ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہونے سے ہے تو اس سفر سے منع پر کوئی نص نہیں ۔

اختلاف رائے کے وقت شریعت ہی مرجع ہے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے :

فَاِنْ تَنَازَعْتُمْ فِیْ شَیْءٍ فَرُدُّوْہُ اِلَی اللّٰہِ وَالرَّسُوْلِ اِنْ کُنْتُمْ تُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰہِ وَالْیَوْمِ الْاٰخِرِ ذٰلِکَ خَیْرٌ وَّاَحْسَنُ تَاْوِیْلًا ۔ (النساء ۴/۵۹)

پس اگر تم میں کسی بات کا جھگڑا اٹھے تو اسے اللہ اور اس کے رسول کے حضور رجوع کرو، اگر اللہ اور قیامت کے دن پر ایمان رکھتے ہو، یہ بہتر ہے اور اس کا انجام سب سے اچھا ہے ۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے سفر کو زیارت کے لفظ سے تعبیر فرمایا ہے اور یہ ایسی نص ہے جس میں تاویل کی کوئی گنجائش نہیں ہے۔ امام مسلم نے اپنی صحیح (۴/۱۹۸۸) میں روایت نقل کی ہے کہ:

إِنَّ رَجُلاً زَارَ أَخاً لَهُ فِي قَرْيَةٍ أُخْرَىٰ فَأَرْصَدَ اللهُ عَلَىٰ مَدْرَجَتِهِ مَلَكاً فَلَمَّا أَتَىٰ عَلَيْهِ قَالَ: أَيْنَ تُرِيدُ؟ قَالَ أُرِيدُ أَخاً لِي فِي تِلْكَ الْقَرْيَةِ قَالَ: هَلْ لَكَ عَلَيْهِ مِنْ نِعْمَةٍ تَرُبُّهَا؟ قَالَ: لَا، إِلَّا أَنِّي أَحْبَبْتُهُ فِي اللهِ فَقَالَ: إِنِّي رَسُولُ اللهِ إِلَيْكَ بِأَنَّ اللهَ أَحَبَّكَ كَمَا أَحْبَبْتَهُ۔

ایک شخص اپنے بھائی کی ملاقات کرنے دوسری بستی میں گیا، اللہ تعالیٰ نے اس کے راستے میں ایک فرشتہ مقرر کر دیا، جب وہ شخص اس فرشتے کے پاس پہنچا تو اس نے پوچھا، کہاں کا ارادہ ہے؟ کہنے لگا میرا ایک بھائی فلاں گاؤں میں ہے، اس کے پاس جانے کا ارادہ ہے، فرشتے نے کہا کیا تمہارا اس پر کوئی احسان ہے؟ جس کی تکمیل چاہتے ہو؟ اس شخص نے کہا نہیں مجھے اس سے اللہ تعالیٰ کی خوشنودی کے لئے محبت ہے، فرشتے نے کہا کہ مجھے اللہ تعالیٰ نے تیرے پاس بھیجا ہے بے شک اللہ تعالیٰ کو تم سے محبت ہے جیسے تمہیں اپنے بھائی سے محبت ہے۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک گاؤں سے دوسرے گاؤں کی طرف سفر کو زیارت کے لفظ سے تعبیر فرمایا ہے۔ اس بناء پر زیارت کا لفظ سفر اور غیر سفر دونوں کو شامل ہے، اس لئے زیارت کے لفظ کو اس کی دو اقسام میں سے ایک قسم (یعنی بغیر سفر کے



زیارت) میں محدود کر دینا سینہ زوری ہے اور شریعت کے اصولوں کی مخالفت ہے۔

واللہ اعلم بالصواب!

## فائدہ

حافظ ابوزرعہ عراقی نے طرح التثریب (۶/۴۳) میں کہا ہے کہ میرے والد (حافظ ولی اللہ عراقی) رحمۃ اللہ علیہ بیان فرمایا کرتے تھے کہ وہ شیخ زین الدین عبدالرحیم بن رجب علی حنبلی کے ہمراہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے شہر کی طرف روانہ ہوئے، جب شہر کے قریب پہنچے تو شیخ زین نے کہا میں نے حضرت خلیل اللہ کی مسجد میں نماز پڑھنے کی نیت کی ہے تاکہ ابن تیمیہ کے الزام سے بچ سکیں۔ میں نے کہا: کہ میں نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کے مزار اقدس کی زیارت کی نیت کی ہے اور پھر اس (شیخ زین الدین) سے کہا آپ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی مخالفت کی ہے اس لئے کہ آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) نے فرمایا ہے: صرف تین مساجد کی طرف سامانِ سفر باندھا جائے" اور آپ نے چوتھی مسجد کی طرف سامانِ سفر باندھا ہے، جبکہ میں نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی کی ہے اس لئے کہ آپ نے فرمایا ہے "زیارتِ قبور کرو۔" کیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے استثناء فرمایا ہے سوائے انبیاء کی قبروں کے؟ (شیخ ولی اللہ فرماتے ہیں) کہ شیخ زین الدین مبہوت ہو گئے۔

عراقی کبیر شیخ ولی اللہ حافظ الحدیث، فقیہ اور ماہرِ اصول تھے۔ اللہ تعالیٰ ان پر خاص رحم و کرم فرمائے۔

۲۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے روضۂ اقدس کی زیارت پر دلالت کرنے والی حدیثیں ہیں، اس موضوع پر بہت سی حدیثیں ہیں جنہیں ابن السکن، عبدالحق اشبیلی، تقی الدین سبکی اور سیوطی جیسے ائمہ نے صحیح یا حسن قرار دیا ہے اور امام ذہبی کی عبارت

بھی حدیث کے حسن ہونے کی صراحت کرتی ہے جسے امام سخاوی نے المقاصد الحسنہ میں نقل کیا اور برقرار رکھا۔

اللہ تعالیٰ نے مجھے روضۂ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کے بارے میں احادیث پر گفتگو کا شرف رفع المنارۃ لتخریج احادیث التوسل والزیارۃ کی صورت میں عطا فرمایا، اللہ تعالیٰ کی حمد وثنا ہے جس کے فضل وکرم سے ہی نیک کام پایۂ تکمیل کو پہنچتے ہیں بعض احادیث مختصر تشریح کے ساتھ درج ذیل ہیں:

مَن زار قبری وجبت له شفاعتی۔ — جس شخص نے ہمارے روضۂ اقدس کی زیارت کی اس کے لئے ہماری شفاعت واجب ہوگئی۔

اسے امام دارقطنی نے (۲۷۸/۲) اور امام دولابی نے الکنی والاسماء (۶۴/۲) میں امام بیہقی نے شعب الایمان (۱۷۰/۳) میں خطیب نے تلخیص المتشابہ (۵۸۱/۱) میں اور عقیلی نے (۱۷۰/۴) میں اور ابن عدی نے (۲۳۵۰/۶) وغیرہ نے نقل کیا ہے۔

سب کے سب مختلف سندوں کے ساتھ، موسیٰ بن ہلال عبدی سے راوی ہیں، وہ عبید اللہ بن عمر اور عبداللہ بن عمر سے اور وہ دونوں نافع سے وہ ابن عمر سے مرفوعاً روایت کرتے ہیں، یہ سند حسن ہے خواہ موسیٰ بن ہلال نے عبید اللہ سے روایت کی ہو یا عبیداللہ سے۔ دونوں طرح حسن ہے، اور موسیٰ بن ھلال پر میں نے رفع المنارہ میں تفصیلی گفتگو کی ہے۔

اس مختصر رسالہ میں الکامل (۲۳۵۰/۶) میں مذکورہ ابن عدی کا قول ہی کافی ہے کہ "میرا خیال ہے کہ اس سند میں کوئی خامی نہیں"۔ ابن ہلال کو ابن عدی کے علاوہ کچھ لوگوں نے مجہول بھی قرار دیا ہے، لیکن یہ درست نہیں، وہ امام احمد کے شیوخ



میں سے ہیں اور وہ اکثر ثقہ ہیں۔

ابن ہلال کے بارے میزان (۲۲۶/۴) میں مذکور حافظ ذہبی کا قول تمام اقوال کا خلاصہ ہے: "ھو صالح الحدیث" (ان کی روایت قابل قبول ہے)۔

یہ حدیث دو طریقوں سے ثابت ہے۔ موسیٰ بن ھلال کی عبید اللہ (یہ ثقہ اور حافظ ہیں) سے روایت اور عبداللہ بن عمر سے (ان کی حدیث حسن) اور اس حدیث کو صرف عبداللہ بن عمر عمری سے مروی ثابت کرنا، جیسے کہ ابن عبدالھادی نے الصارم المنکی میں کی ہے غلط ہے اور یہ البانی جو ابن عبدالھادی کا ہم مسلک ہے وہ بھی موسیٰ بن ہلال کی دونوں روایتوں کو تسلیم کرتا ہے اس کی ارواء (۲۳۷/۴) ملاحظہ کیجئے۔ فرض کریں موسیٰ بن ھلال نے صرف عبداللہ بن عمر عمری سے ہی روایت کی ہے تو اس میں بھی کوئی قباحت نہیں کیونکہ عبداللہ بن عمر عمری حسن الحدیث ہیں۔ اور ان کے بارے میں خلاصۂ اقوال کے طور پر المغنی (۳۴۸/۱) میں حافظ ذہبی کا یہ قول ہے: صَدُوْق حَسَنُ الْحَدِیْث وہ سچے ہیں اور ان کی روایت کردہ احادیث حسن ہیں۔

امام ذہبی نے دو کتابوں الکاشف (۹۹/۲) اور الدیوان (ص ۱۱۲) میں عبداللہ بن عمر عمری تائید وتوثیق میں مذکورہ دونوں عبارتوں پر اکتفا کیا ہے۔

امام سخاوی نے التحفۃ اللطیفۃ (۳۶۶/۳) میں فرمایا ہے: کان صالحاً عالماً صالح الحدیث (وہ صالح عالم تھے اور ان کی روایت کردہ حدیث قابل قبول ہے)۔

امام ذہبی نے اپنے رسالہ جزءٌ من تکلم فیه وهو موثق (ص ۱۱۲) میں حضرت ابن عمر عمری کا ان راویوں میں ذکر کیا ہے جن میں لوگوں نے کلام تو کیا ہے مگر وہ ثقہ ہیں۔ جب ابن عمر عمری کا حسن الحدیث ہونا ثابت ہوگیا تو نافع سے ان کی روایت بہت

قوی ہوگی، اور یہ یاد رہے یہاں انہوں نے نافع سے ہی روایت کی ہے، امام عثمان بن سعید دارمی فرماتے ہیں: میں نے ابن معین سے پوچھا: ابن عمر (عمری) کی نافع سے روایت کیسی ہے؟ تو انہوں نے فرمایا: صَالِحٌ ثِقَۃٌ (وہ صالح اور ثقہ تھے (الکامل ۲/۱۴۵۹)

سابقہ گفتگو کا حاصل یہ ہے کہ یہ حدیث حسن اور جید الاسناد ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

۲۔ مَنْ صلی علیَّ عند قبری سمعتہ ومن صلی علیَّ نائیاً اُبلغتہ

جس نے ہمارے مزار شریف کے پاس ہم پر درود بھیجا وہ ہم نے سنا اور جس نے دور سے ہم پر درود بھیجا وہ ہمیں پہنچایا جاتا ہے۔

اس حدیث کو ابو الشیخ الاصفہانی نے الثواب میں روایت کیا ہے (جیسے القول البدیع ص ۱۵۴ اللآلی (۱/۲۸۲) میں مذکور ہے۔

ابو الشیخ نے فرمایا ہمیں یہ حدیث عبد الرحمٰن بن احمد الاعرج نے حسن بن صباح سے روایت کی انہوں نے ابو معاویہ سے انہوں نے اعمش سے انہوں نے ابو صالح سے انہوں نے حضرت ابوہریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مرفوعاً روایت کی۔

میں کہتا ہوں، ابو الشیخ اصفہانی کے شیخ کے علاوہ سند کے تمام راوی صحاح کے راوی ہیں اور ابو الشیخ نے اپنے اس شیخ کے حالات طبقات المحدثین (۳/۵۲۱) میں اور ابو نعیم نے اخبار اصبہان (۲/۱۱۳) میں بیان کئے ہیں اور ان دونوں نے ان پر کوئی جرح و تعدیل نہیں کی۔

اور محدثین کی ایک جماعت نے ان سے روایت کی ہے جن میں حافظ ابو الشیخ اصفہانی بھی شامل ہیں۔

اس حدیث کے راوی (الاعرج) کے بارے میں زیادہ سے زیادہ یہی کہا



جا سکتا ہے کہ وہ مستور ہیں لیکن اس کے باوجود ابن حبان کی شرط پر پورے اترتے ہیں اور اس قسم کے راوی کی حدیث کو جمہور محدثین قبول کر لیتے ہیں جب تک ایسا راوی اوثق (زیادہ ثقہ) راوی کی مخالفت نہ کرے یا زیادہ ضعیف ہو کر کم ضعیف کی مخالفت نہ کرے۔

حافظ ذہبی نے المیزان (۳/۲۶) میں فرمایا ہے: "کہ بخاری و مسلم کے راویوں کی ایک بڑی تعداد کے بارے میں مجھے علم نہیں کہ کسی نے ان کی توثیق کی صراحت کی ہو اور جمہور کا مسلک یہ ہے کہ جو شخص مشائخ میں سے ہو اور محدثین کی جماعت نے اس سے روایت کی ہو اور ایسی حدیث روایت نہ کی ہو جس کا انکار کیا گیا ہو ایسے شخص کی حدیث صحیح ہے اور ذہبی نے المیزان (۲/۹۳) میں یہ بھی فرمایا ہے: "شیخ (اعرج) مستور الحال ہیں نہ ان کی توثیق کی گئی اور نہ ہی تضعیف" لہٰذا ان کی حدیث قابل قبول ہے۔

حاصل گفتگو یہ ہے کہ اس حدیث کی سند قوی ہے، حافظ ابن حجر فرماتے ہیں کہ اس کی سند جید ہے جیسا کہ القول البدیع (ص ۱۵۴) میں ہے اور ان کے شاگرد حافظ سخاوی نے بھی اس کو برقرار رکھا۔

اس حدیث کی ایک اور سند بھی تھی۔ جس میں ایک راوی محمد بن مروان اسدی الصغیر، متروک ہیں اور اسی آخری سند کو ابن تیمیہ نے ذکر کر کے اس حدیث کو الرَّد علی الاخنائیؒ (ص ۱۳۴) میں موضوع قرار دیدیا۔ ابن عبد الہادی پر چونکہ اس کی تقلید لازمی تھی لہٰذا اس نے بھی اس حدیث کو موضوع قرار دیا اور یہ بات گذر چکی کہ حق و صواب ان دونوں کے ساتھ نہیں۔

۳۔ وہ حدیث جسے حاکم نے محمد بن اسحاق سے روایت کیا وہ سعید بن ابی سعید مقبری وہ عطاء مولیٰ ام حبیبہ سے روایت کرتے ہیں کہ میں نے حضرت ابوہریرۃ

رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو یہ کہتے ہوئے سنا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

لیهبطنّ عیسی ابن مریم حکمًا عدلًا و امامًا مقسطًا و لیسلکنّ فجًا حاجًا او معتمرًا او بنیتهما و لیأتینّ قبری حتی یسلّم علیّ و لأردّن علیه

حضرت عیسیٰ عادل حکمران منصف امام بن کر تشریف لائیں گے اور وہ حج و عمرہ میں سے کسی ایک یا دونوں کی نیت سے سفر کریں گے اور میری قبر پر آئیں گے۔ وہ مجھے سلام کریں گے اور میں ضرور انہیں جواب دونگا۔

حاکم نے فرمایا اس حدیث کی سند صحیح ہے لیکن بخاری و مسلم نے اسے اس انداز میں روایت نہیں کیا اور ذہبی نے بھی اس تصحیح کو تسلیم کیا ہے۔

اس حدیث کی اور بھی سندیں ہیں لیکن ابوزرعہ نے العلل (نمبر ۲۷۴۷) میں اسی سند کو ترجیح دی ہے۔ یہاں محمد بن اسحاق کا سماع کی نشاندھی نہ کرنا نقصان دہ نہیں۔

۴۔ من زارنی فی مماتی کمن زارنی فی حیاتی و من زارنی حتی ینتهی الی قبری کنت له شهیدًا یوم القیامة

جس شخص نے ہماری وفات کے بعد ہماری زیارت کی وہ اس شخص کی طرح ہے جس نے ہماری ظاہری زندگی میں ہماری زیارت کی، اور جو ہماری زیارت کے لئے ہمارے مزار اقدس تک پہنچا، ہم قیامت کے دن اس کے لئے سفارش کریں گے۔

عقیلی نے الضعفاء (۴۵۷/۳) میں اسے نقل کیا ہے اور فضالہ بن سعید بن زمیل مأربی اور ان کے شیخ محمد بن یحیی بن قیس مأربی کی وجہ سے اس حدیث کو



معلول قرار دیا ہے۔

عقیلی نے پہلے راوی کے بارے میں کہا ہے کہ: ان کی حدیث غیر معروف اور یہ صرف انہی سے مروی ہے۔

جبکہ دوسرے راوی محمد بن یحیی بن قیس کو دارقطنی نے سوالات البرقانی (ص ۴۶) اور ابن حبان نے (۴۵/۹) میں ثقہ قرار دیا ہے۔ لیکن ابن عدی نے اپنی کتاب الکامل (۲۲۳۹/۶) میں محمد بن یحیی پر تنقید میں زیادتی کی ہے۔ اور حافظ ذہبی نے ابن عدی کی تنقید کو اہمیت نہ دیتے ہوئے الکاشف (۹۵/۳) میں فرمایا ہے: وہ ثقہ ہیں:

یہ سند فضالہ بن سعید مأربی کی وجہ سے ضعیف ہے اور عقیلی کا کہنا ہے کہ یہ سند لین اور سب سے کم ضعف والی حدیث ہے۔

روضۂ رسول کی زیارت کے بارے میں اور بھی کئی حدیثیں موجود ہیں جنہیں میں نے "رفع المنارة" میں ذکر کیا ہے اور حافظ صلاح الدین کیکری علائی شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا بھی روضۂ رسول کی زیارت کے موضوع پر ایک رسالہ ہے۔ جس میں انہوں نے احادیث زیارت پر گفتگو فرمائی ہے۔

# زیارتِ نبوی اور اجماع

قاضی عیاض اپنی تصنیف "الشفاء بتعریف حقوق المصطفیٰ" (۲/۲۲) میں فرماتے ہیں: نبیٔ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے روضۂ اقدس کی زیارت مسلمانوں کے اعمال میں سے ایسا عمل ہے جس پر اجماع ہے اور یہ ایسا فضیلت کا کام ہے جس کی ترغیب دی گئی ہے۔

اور انہوں نے دوسری جگہ (۲/۷۵) ابن عبدالبر سے نقل کرتے ہوئے فرمایا:

| | |
|---|---|
| الزیارۃ مباحۃ بین الناس و واجب شد المطی إلی قبرہ صلی اللہ علیہ وسلم۔ | لوگوں کے درمیان ایک دوسرے کی زیارت مباح ہے اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے روضۂ مقدس کی طرف سفر کرنا واجب ہے |

امام نووی اور امام سبکی نے بھی سفر کے مستحب ہونے پر اجماع کی تصریح کی ہے۔
شوکانی نے "نیل الاوطار" (۲/۱۱۰) میں کہا: کہ جس نے روضۂ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کو جائز قرار دیا اس نے یہ دلیل بھی دی ہے کہ حج کا ارادہ کرنے والے، مختلف مذاہب اور علاقوں سے تعلق رکھنے والے مسلمانوں کا دستور رہا ہے کہ زیارتِ روضۂ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے مدینہ منورہ پہنچتے تھے۔ اس پر سب



کا اجماع تھا اور مسلمان اس اجماع کو افضل اعمال میں سے شمار کرتے تھے۔

نامور محقق ابوالحسنات عبدالحئی لکھنوی نے "ابراز الغی الواقع فی شفاء العی" میں لکھا ہے:

"روضۂ اقدس کی زیارت کے بارے میں امت کے علماء اور ائمہ میں سے ابن تیمیہ کے زمانے تک کسی نے عدم جواز کا فتوٰی نہیں دیا، بلکہ سب نے بالاتفاق افضل ترین عبادتوں اور بلند ترین اطاعتوں میں سے شمار کیا ہے۔ اسلاف نے اس بات میں ضرور اختلاف کیا ہے کہ روضۂ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت مستحب ہے یا واجب۔ بہت سے علماء نے فرمایا کہ مستحب ہے۔ جبکہ بعض مالکیوں اور اہل ظاہر نے روضۂ رسول کی زیارت کو واجب قرار دیا ہے۔ اکثر حنفیوں نے فرمایا: کہ روضۂ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت واجب کے قریب ہے۔ اور حنفیوں کے ہاں جو چیز واجب کے قریب ہے وہ واجب کے حکم میں ہے۔ سب سے پہلے جس نے اجماع کی دھجیاں اڑائیں اور ایسی بات کہی جو اس سے پہلے کسی ذی علم نے نہیں کہی۔ وہ ابن تیمیہ ہے"۔

روضۂ اقدس کی زیارت کے لئے سامان سفر باندھنے کے مسئلے پر نہ صرف اعلیٰ مرتبہ کا اجماع ہے۔ بلکہ اس پر علماء کی بہت زیادہ جماعتوں نے اعتماد کیا ہے۔ اور اس اجماع کو امت نے نسل در نسل نقل کیا ہے۔ یہ کہنا کہ عالم اسلام کے مسلمان روضۂ اقدس کی نہیں صرف مسجد نبوی کی نیت کرتے تھے قطعاً باطل اور مضحکہ خیز ہے۔

آپ جانتے ہیں کہ مسجد حرام میں ایک نماز کا ثواب ایک لاکھ نمازوں کے برابر ہے۔ مسلمان اتنا بڑا ثواب کیسے چھوڑ سکتے ہیں؟ مسلمانوں نے صرف اسی پر اکتفا نہیں کیا بلکہ انہوں نے اپنے آپ کو سفر کی مشقت میں ڈالا اور مال صرف کیا۔ تکلیفیں اور مشقتیں برداشت کیں۔ کیا آپ کو پتہ ہے کہ یہ سب کچھ کیوں ہے؟ کیا یہ سب کچھ مسجد

نبوی میں نماز پڑھنے کے لئے ہے ؛ جس کا ثواب مسجد حرام کی نماز کا سوواں حصہ ہے ۔ ہرگز نہیں ! مسلمانوں نے تو ایک ہی غرض سے سفر کیا اور وہ یہ ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بارگاہ میں حاضری روضۂ اقدس کی زیارت ، نیز حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے تشریف فرما ہونے والی جگہ ۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دستِ مبارک سے لگنے والی چیزوں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی قدمبوسی کی سعادت حاصل کرنے والے زمین کے ٹکڑوں کی زیارت کرتے ہوئے برکت حاصل کریں ۔



## حدیث "لَاتُشَدُّ الرِّحَالُ" کا صحیح مفہوم

ابن تیمیہ نے روضۂ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کے لئے سفر کو ممنوع قرار دیا ہے اور کھلم کھلا کہا ہے کہ "یہ سفر گناہ ہے اور اس سفر میں نماز قصر نہیں کی جائے گی ۔

علماء نے بڑی کثرت سے ابنِ تیمیہ کی اس بات کا رد کیا ہے ۔ حافظ ابن حجر فتح الباری شرح بخاری (۳ ،۶۶) میں فرماتے ہیں ۔ یہ مسئلہ ابنِ تیمیہ سے منقول مسائل میں سے مکروہ ترین مسئلہ ہے ۔ اور اسی طرح حافظ ابو زرعہ عراقی نے بھی ۔ "الاجوبة المكّية" اور "طرح التثريب" (۶/۴۳) میں ابن تیمیہ کا رد کیا ہے ۔

اس موضوع میں ابنِ تیمیہ کی معتمد ترین دلیل یہ حدیث ہے ۔

لا تشد الرحال الا الی ثلاثه مساجد ، المسجد الحرام و المسجد الاقصٰی ومسجدی هـذا.

تین مساجد کے علاوہ کسی مسجد کی طرف سامانِ سفر نہیں باندھا جائیگا مسجد حرام ، مسجد اقصیٰ اور ہماری یہ مسجد ۔

ابن تیمیہ کا اپنے موقف پر مذکورہ حدیث سے استدلال کرنا محلِ نظر ہے ۔ کیونکہ یہ حدیث ابنِ تیمیہ کے موقف پر ہرگز دال نہیں ، کسی اور بات پر دلالت کر رہی ہے ۔ اس کا جواب متعدد وجوہ سے ہے ۔

